جنگ میں مشکیزے لے کر پہنچ گئے ایک جگہ عکرمہ رضی اللہ عنہ بن ابو جہل زخموں سے چور پڑے تھے پانی پلانے کے لیے پیالہ آگے بڑھادیا تو پاس سے العطش العطش کی آواز آئی۔ عکرمہ رضی اللہ عنہ نے اشارہ کیا مجھے رہنے دو۔ میرے دوسرے بھائی کے پاس جاؤ۔ اس کے پاس گئے تو کسی اور نے العطش کی صدا بلند کی۔ اس نے کہا مجھے چھوڑ و اور اسے پلاؤ۔ پانی پلانے والا آدمی وہاں پہنچا تو وہ جام شہادت سے اپنی پیاس بجھا چکا تھا جب وہ دوڑ کر دوسرے کے پاس آیا تو وہ بھی داعی اجل کو لبیک کہہ چکا تھا اور جب پیالے والا عکرمہ رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچا تو وہ بھی جامِ شہادت نوش کر چکے تھے۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک مسکین نے ان سے سوال کیا ان کے گھر میں صرف ایک روٹی تھی اور ان کا اس روز روزہ تھا آپ نے اپنی خادمہ سے فرمایا کہ یہ روٹی اس کو دے دو۔ خادمہ نے کہا کہ اگر یہ دے دی گئی تو شام کو آپ کے افطار کرنے کے لیے کوئی چیز نہ رہے گی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا پھر بھی دے دو۔ یہ خادمہ کہتی ہیں کہ جب شام ہوئی تو ایک ایسے شخص نے جس کی طرف سے ہدیہ دینے کی کوئی رسم نہ تھی ایک سالم بکری بھنی ہوئی اور اس کے اوپر آٹے میدے کا خول چڑھا ہوا پختہ جو عرب میں سب سے بہترین کھانا سمجھا جاتا ہے ان کے پاس بطور ہدیہ بھیج دیا حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا نے خادمہ کو بلایا کہ آؤ یہ کھاؤ یہ تمہاری اس روٹی سے بہتر ہے۔ (موطا امام مالک)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ بیمار تھے اور انگور کو جی چاہا ان کے لیے ایک درہم میں ایک خوشہ انگور کا خرید کر لایا گیا اتفاق سے ایک مسکین آ گیا اور سوال کیا آپ نے فرمایا کہ یہ خوشہ اس کو دے دو۔ حاضرین میں سے ایک شخص خفیہ طور پر اس کے پیچھے گیا اور خوشہ اس سے خرید کر ابنِ عمر رضی اللہ عنہ کو پیش کر دیا مگر یہ سائل پھر آیا اور سوال کیا تو حضرت ابنِ عمر رضی اللہ عنہ نے پھر اس کو دے دیا پھر کوئی صاحب خفیہ طور پر گئے اور اس مسکین کو ایک درہم دے کر خوشہ خرید لائے اور حضرت ابنِ عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں پیش کر دیا وہ سائل پھر آنا چاہتا تھا لوگوں نے منع کر دیا اور اگر حضرت ابنِ عمر رضی اللہ عنہ کو یہ اطلاع ہوتی کہ یہ وہی خوشہ ہے جو انہوں نے صدقہ میں دے دیا تھا تو ہرگز نہ کھاتے مگر ان کو یہ خیال ہوا کہ لانے والا بازار سے لایا ہے اس لیے استعمال فرمالیا۔ (النسائی)

## نبی ﷺ کی تربیت

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے حضور ﷺ نے فرمایا:

لَا یُؤْمِنُ اَحَدُکُمْ حَتّٰی یُحِبَّ لِاَخِیْہِ مَا یُحِبُّ لِنَفْسِہٖ (بخاری)

تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہوسکتا جب تک اپنے بھائی کے لیے وہی چیز پسند نہ کرے جو اپنے لیے پسند کرتا ہے۔

حضور ﷺ نے فرمایا ایمان کی ستتر شاخیں ہیں سب سے افضل شاخ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ہے اور ادنیٰ شاخ (اِمَاطَۃُ الْاَذٰی عَنِ الطَّرِیْقِ) تکلیف وہ چیز کو راستے سے ہٹانا۔

حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے رسول اللہ ﷺ کی نماز قائم کرنے، زکوٰۃ دینے، اور تمام مسلمانوں کی خیر خواہی کرنے پر بیعت کی۔

نوٹ: (حضور ﷺ کے ایثار کے چند واقعات شاخ نمبر ۴۷ ''سخاوت'' میں موجود ہیں)

# مجاہدِ ملت حضرت مولانا عبدالستار خان نیازی سینٹر

## (صدر جمعیت علماء پاکستان)

یہ بڑی قابلِ قدر تالیف ہے جس میں حضور ﷺ کی چند مبارک نصیحتوں کو اکٹھا کیا گیا ہے۔ حضور ﷺ نے صحابہ کرام علیہم الرضوان کو اللہ تعالیٰ کی رضا ورحمت کے حصول، دخولِ جنت اور جہنم سے نجات کیلئے اور حقوق العباد کی جملہ انواع واقسام کی ادائیگی کی فضیلت کے متعلق اور عبادات ومعاملات کی اہمیت وافادیت کے بارے میں بے شمار نصیحتیں فرمائی ہیں آپ کے ارشاداتِ عالیہ کی چونکہ تین حیثیتیں ہیں۔قولی، فعلی اور تقریری۔اس لحاظ سے یہ مبارک نصائح بھی آپ کی سنتِ مطہرہ میں شامل ہیں۔ نبی اکرم ﷺ نے جس طرح اپنی سنتوں کی اتباع ہم پر لازم قرار دی ہے اسی طرح اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم جو ہادی ومہدی ہیں کی سیرت طیبہ کی اتباع بھی لازم قرار دی ہے اپنے اور اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دور کو خیر القرون فرما کر اس دور کے آئیڈیل ہونے کی تصدیق فرمادی ہے گویا صحابہ کرام اور تابعین کا دور ہی حق کا معیار ہے اور اس دور کو اپنے لیے نصب العین قرار دینا اخلاص اور احسان کے ذیل میں آتا ہے۔

مؤلف نے جس ذوق وشوق اور اخلاص ومحبت کے ساتھ ان نصیحتوں کو مرتب کیا عزیزم محمد طاہر نجمی سلمہ نے بھی اسی جذبہ صادقہ کے پیشِ نظر اس کا ترجمہ کر کے امتِ مسلمہ کے لیے ایک بہترین دستاویز کا اہتمام کیا ہے۔موصوف نے قارئین کی سہولت کی خاطر بعض مقامات پر حواشی کا اضافہ کر کے حضور ﷺ کی مبارک نصیحتوں کو عام فہم بنانے کے لیے جس قدر تگ ودو اور محنت کی، وہ بھی قابلِ صد تحسین ہے۔امید ہے کہ یہ کتاب انشاء اللہ امتِ مسلمہ کے لیے فائدہ منداور ہدایت ونجات کا سبب ہوگی۔

اللہ تعالیٰ مولف ومترجم کو جزائے خیر دے ان کی محنت کو قبول فرمائے اور انہیں خدمت دین کی مزید توفیق عطا فرمائے۔آمین بجاہ نبی الکریم ﷺ

مولانا عبدالستار خان نیازی (۱۵ دسمبر ۱۹۹۷)

# علامۃ الزمان محققِ دوراں مفتی محمد خان قادری

(شیخ الجامعہ، جامعہ اسلامیہ لاہور، نائب امیر عالمی دعوت اسلامیہ)

حضور ﷺ کی خدمت اقدس میں ایک آدمی نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ مجھے نہایت ہی اختصار کے ساتھ دینِ اسلام کی تعلیم سے اس طرح بہرہ ور فرما دیں کہ اس کے بعد سوال کی گنجائش ہی نہ رہے آپ ﷺ نے فرمایا اَلدِّیْنُ النَّصِیْحَۃُ دین سراپا خیر خواہی کا نام ہے۔

عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ کس کی خیر خواہی، آپ ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی، اس کے رسول کی، اس کی کتاب کی اور تمام مسلمانوں کی خیر خواہی جس قدر امت کے خیر خواہ نبی اکرم ﷺ تھے کسی دوسرے کے بارے میں تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔ آپ ﷺ نے اپنی امت کی ہر معاملہ میں ایسی رہنمائی فرما دی ہے کہ اگر امت اس کو اپنائے تو اس کے دنیا، آخرت دونوں سنور جائیں اسے کسی دوسرے کی دریوزہ گری کی ضرورت ہی نہ رہے۔ آج پریشانی یہ ہے کہ ہم آپ ﷺ کی تعلیمات سے آگاہ نہیں رہے۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ لوگوں تک ان کی زبان میں آپ کی تعلیمات و ہدایات کو پہنچایا جائے۔ آپ ہی کا ارشاد گرامی ہے بَلِّغُوْا عَنِّیْ وَلَوْ اٰیَۃً میری تعلیم کو آگے پہنچاؤ خواہ وہ ایک ہی بات ہو۔ ہر دور کے اہل علم نے اس ضرورت کو حتی الوسع پورا کرنے کی کاوش کی ہے۔ شیخ حمزہ محمد صالح عجاج نے عربی زبان میں اس موضوع پر کام کیا۔ ہمارے فاضل عزیز الحاج الحافظ محمد طاہر نعیمی حفظہ اللہ نے بڑی محنت کے ساتھ اسے اردو زبان دی ہے تاکہ عربی سے ناواقف لوگ بھی اس سے استفادہ کر سکیں۔ انہوں نے محض ترجمہ پر ہی اکتفا نہیں کیا بلکہ حواشی کے ذریعے ارشاداتِ عالیہ کی شرح بھی کر دی ہے تاکہ قارئین اسے خوب سمجھ سکیں۔

اس سے پہلے بندہ کے کہنے پر انہوں نے امام نبہانی رحمتہ اللہ علیہ کی کتاب ''الرحمہ المہداۃ'' کا ترجمہ کیا جو نماز کی اہمیت وفضیلت کے نام سے شائع ہوا اسی طرح امام بیہقی رحمتہ اللہ علیہ کی کتاب شعب الایمان کا ترجمہ بھی کیا ہے۔ دعا ہے اللہ تعالیٰ ان کے علم و عمل میں مزید برکت عطا فرمائے اور ان کے دیگر ساتھیوں کو بھی ایسے کام کی توفیق دے۔

دعا گو

اسلام کا ادنیٰ خادم

**محمد خان قادری**

جامعہ اسلامیہ لاہور

جمعرات ۱۸ دسمبر ۱۹۹۷ء